وَتَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ ..... لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ٥ (بقرہ ۱۶۴) | عقل مندوں کے لئے اسباق موجود ہیں۔

اختلافِ لیل و نہار بہت بڑی رحمت ہے۔ سورج کے قرب و بعد سے ایک ہی وقت میں کہیں سردی کہیں گرمی، کہیں بہار اور کہیں برسات ہوتی ہے۔ اگر آپ گرمیوں میں افریقہ کی گرمی سے گھبرا اٹھیں تو یورپ کے کسی حصے میں چلے جائیں اور اگر سردیوں میں روس کی برف ستائے تو ہندوستان یا آسٹریلیا میں آجائیے۔

اگر دنیا میں ہمیشہ ایک جیسا موسم رہتا تو تنوع پسند انسان اس یک رنگی سے گھبرا اٹھتا اور اگر سورج ایک مقام پر ٹھہر جاتا تو بعض ممالک شدتِ سرما اور بعض دیگر شدتِ گرما سے ہلاک ہو جاتے۔

وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ (مزمل ۲۰) | اللہ نے شب و روز کی آمد و رفت ایک خاص انداز سے مقرر کر رکھی ہے۔

سیب سردیوں میں اور خربوزہ گرمیوں میں پکتا ہے۔ اگر دنیا میں ہمیشہ سردی رہتی تو انسان تمام گرمائی غذاؤں اور میووں سے محروم رہ جاتے۔ حرکتِ آفتاب کی وجہ سے تقریباً ہر مقام پر گرمی و سردی کی برابر برابر تقسیم ہوتی رہتی ہے اس لئے ہر جگہ ہر قسم کے میوے پیدا ہوتے رہتے ہیں۔

اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ (رحمٰن ۵) | سورج اور چاند ایک حساب سے چلتے ہیں۔

آفتاب غروب نہیں ہوتا بلکہ ایک حصۂ ارضی سے مخفی ہو کر ایک اور حصے پر طلوع ہو جاتا ہے۔ اس لئے دنیا کے کسی نہ کسی حصے پر ہر وقت صبح کا سراغ لگایا جا سکتا ہے۔

مدراس کی صبح چند دقیقوں کے بعد دہلی، پھر پشاور، پھر ایران، پھر عرب، پھر افریقہ اور پھر اوقیانوس کو عبور کر کے امریکہ جا پہنچتی ہے۔ جب مدراس میں شام کے ۲۲-۵ ہوں تو

اس وقت میکسیکو میں صبح کے ۲۰-۵ لندن میں دوپہر، سنگھائی میں شام کے ۶-۷ اور مصر میں ۴-۲ (بعد از دوپہر) کا وقت ہوتا ہے۔ آسٹریلیا میں لوگ محوِ خواب اور اہلِ برلون دپہر کے کھانے کی تیاریاں کر رہے ہوتے ہیں۔ جب جزائر کالیفورنیا میں سورج ڈوب رہا ہو تو مصر میں نِکل رہا ہوتا ہے۔ ایک گھنٹہ پہلے خلیج فارس، دو گھنٹے پہلے افغانستان، تین گھنٹے پہلے جنوبی بحر ہند، چار گھنٹے پہلے سرحد چین، پانچ گھنٹے پہلے وسطِ چین، چھ گھنٹے پہلے دریائے زرد، سات گھنٹے پہلے جاپان، آٹھ گھنٹے پہلے آسٹریلیا، نو گھنٹے پہلے لیڈونیا دس گھنٹے پہلے جزائر ملاجین، گیارہ گھنٹے پہلے جزائر سنڈدیش اور بارہ گھنٹے پہلے جزائر کالیفورنیا میں طلوع ہو رہا ہوتا ہے۔

یہ موسموں کا تغیر و تبدل اور اختلافِ لیل و نہار اللہ کی بہت بڑی رحمت ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ کے بس میں ہے کہ وہ ۲۱ جون کے گرم دِن کو دو سال لمبا کر دے، یا ۲۱ دسمبر کی ٹھنڈی رات کو چھ سال کے برابر بنا دے۔ جانتے ہو اس کا نتیجہ کیا ہوگا؟ جون کا لمبا دن کائنات میں آگ لگا دے گا اور ۲۱ دسمبر کی سرد رات حیوانات و نباتات کی عروق میں خونِ حیات کو منجمد کر دے گی اور ہر دو حالتوں میں زندگی کے آثار کلیتہً مٹ جائیں گے۔

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَيْكُمُ الَّيْلَ سَرْمَدًا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِضِيَآءٍ اَفَلَا تَسْمَعُوْنَ ۝ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَيْكُمُ النَّهَارَ سَرْمَدًا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِلَيْلٍ تَسْكُنُوْنَ فِيْهِ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ۝ وَمِنْ رَّحْمَتِهٖ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ لِتَسْكُنُوْا

غور کرو کہ اگر ہم رات کو قیامت تک لمبا کر دیں تو اللہ کے سوا اور کون تمہیں روشنی کی دولت عطا کر سکے گا۔ کیا تم سنتے نہیں؟ نیز سوچو اگر ہم دن کا دامن قیامت کے دامن سے باندھ دیں تو کوئی ہے جو تمہاری راحت کے لئے رات کا انتظام کر سکے؟ کیا تم دیکھتے نہیں؟ رات اور دن اللہ کی رحمت ہیں تاکہ تم رات کو آرام کرو۔ دن کے وقت اس کا

| | |
|---|---|
| فِيهِ وَلِتَبْتَغُوا مِنْ فَضْلِهِ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ○ (قصص ۱/۷۳) | فضل (علم و دولت) ڈھونڈو اور اللہ کا شکر کرو۔ |

(۵)

**ہواؤں کا ہیر پھیر** ہواؤں کا سمت بدل بدل کر چلنا بھی الٰہی رحمت ہے، تاکہ بادلوں کے قافلے دُنیا کے ہر حصّے تک پہنچائے جاسکیں۔ ہوا بادلوں کی سواری ہے اور اگر کسی وقت ہوائیں تھم جائیں تو بجلی بادلوں کو ہانک سکتی ہے۔

بعض اوقات ہواؤں کی رفتار ایک سو بیس میل فی گھنٹہ تک پہنچ جاتی ہے۔ یہ آندھیاں درختوں سے پھل اور جوہڑوں سے مینڈک اڑا کر بعض دیگر خطّوں پر جا برساتی ہیں اور لوگ سمجھتے ہیں کہ آسمان سے پھل یا مینڈک برس رہے ہیں۔

بادل زمین سے سولہ ہزار فٹ کی بلندی پر ہوتا ہے۔ اگر زیادہ قریب ہوتا تو نمی کی وجہ سے ہماری ہر چیز بھیگی رہتی۔ اور اگر بہت دُور ہوتا تو جب اولے برستے تو ہماری چھتوں کو چیر کر نکل جاتے۔ دروازوں اور کھڑکیوں کے پرخچے اڑ جاتے اور مویشی ہلاک ہو جاتے۔ (قانونِ انسداد کی تفصیل سورۂ فیل کے ضمن میں آئے گی)

علاوہ ازیں اگر بہت دُوری کی وجہ سے بادل ہمیں نظر نہ آتے تو بارش، برف اور اولے ہمیں اچانک آ لیتے۔ زمیندار کی شش ماہہ محنت کھلیان ہی پر برباد ہو جاتی اور انسانی دُنیا کو بہت نقصان پہنچتا۔

اگر تمام حصصِ عالم پر مساوی بارش ہوتی تو ہر جگہ جنگل اُگ آتے۔ سانپ اور دیگر زہریلے جانوروں کی تعداد بڑھ جاتی۔ رات کو مینڈک کے شور سے لمحہ بھر چین نصیب نہ ہوتا۔ بہت زیادہ سرسبزی کی وجہ سے انسان مناظرِ کائنات سے متنفر ہو جاتا۔ کاشت کی زمین

پندرہواں باب

# قرآن سے متصادم احادیث

بخاری و مسلم میں ایسی احادیث کی کمی نہیں جو قرآن سے متصادم ہوتی ہیں۔ مثلاً قرآن میں مذکور ہے:

| | |
|---|---|
| اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا۔ (قرآن) | ہم نے انسان کو صحیح راہ دکھا دی ہے اب وہ چاہے تو سیدھا راستہ اختیار کرے یا اُلٹا۔ |
| مَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ وَّمَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ۔ (قرآن) | جس کا دل چاہے ایمان لے آئے اور جس کا جی چاہے کافر رہے۔ |
| اِنَّمَآ اَنْتَ مُذَكِّرٌ لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِمُصَيْطِرٍ۔ (قرآن) | آپ کا کام صرف تبلیغ ہے۔ آپ ان پہ داروغہ نہیں لگائے گئے۔ |
| لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ اَنْ لَّا يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ۔ (قرآن) | کیا اس فکر میں تم خودکشی کرو گے کہ لوگ ایمان کیوں نہیں لاتے؟ |
| لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ۔ | دین میں کوئی جبر نہیں۔ |

ایک حاکم کے لیے ضروری ہے۔ کہ وہ اپنی قلمرو میں امن قائم کرنے

کے لیے جرائم کا استیصال کرے۔ اگر کسی سلطنت میں دن دہاڑے ڈاکے پڑتے ہوں۔ کسی عورت کی عصمت محفوظ نہ ہو اور بات بات پہ قتل ہوتے ہوں، تو وہاں امن قائم نہیں ہو سکتا اور فرمانروا کا یہ فرض اولین ہے کہ وہ رعایا کی جان، مال و عزت کی حفاظت کرے۔ اس کو انگریزی زبان میں (TO ENFORCE LAW AND ORDER) کہتے ہیں۔ یعنی ملک میں تلوار کے زور سے قانون نافذ کرنا امن کی خاطر چند قوانین کو بزور شمشیر اپنی سلطنت میں نافذ کرنا الگ چیز ہے۔ اور کسی کو بہ جبر مسلمان بنانا الگ۔ انگریز اپنے دورِ حکومت میں قانون کا احترام کرانے کے لیے ہر قسم کی سختی کرتے رہے لیکن کسی گورنر نے ہمیں عیسائی بننے کے لیے کبھی مجبور نہیں کیا تھا اس نازک فرق کو سمجھنے کے بعد اب یہ آیت پڑھیے۔

| | |
|---|---|
| وَقَاتِلُوهُمْ حَتّٰى لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ وَّيَكُونَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ | تم کفار سے اس وقت تک لڑو جب تک بدامنی ختم نہ ہو جائے اور ہمارا قانون قلمرو میں نافذ نہ ہو جائے۔ |
| (قرآن) | |

مطلب یہ کہ دین کے دو معنی ہیں اوّل۔ سارا ضابطہ اسلامی۔ دوم اس ضابطہ کا وہ حصہ جس کا نفاذ قلمرو میں قیام امن کے لیے ضروری ہے۔ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ۔ میں دین سے مراد سارا قرآن ہے۔ اور دوسری آیت میں وہ حصہ جو قیام امن کے لیے ضروری ہے۔ اس لیے ان آیات میں کوئی تضاد نہیں۔

اب یہ حدیث ملاحظہ ہو۔

اُمِرتُ ان اقاتل النّاس حتیٰ یشھدوا ان لآ الٰہ الّا اللّٰہ وانّ محمد الرسول اللّٰہ ویقیموا الصلوٰۃ ویوتوا الزکوٰۃ فاذا فعلوا ذٰلک عصموا منی اموالھم ودماءھم الا بحق الاسلام وحسابھم علی اللّٰہ

(بخاری ج ۱ صٓ)

مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں لوگوں سے اُس وقت تک جنگ کروں جب تک کہ وہ خدا کو ایک مان کر میری رسالت کا اقرار نہ کریں اور صلوٰۃ و زکوٰۃ کے پابند نہ ہو جائیں۔ اگر وہ ان باتوں کو مان لیں تو پھر میں اُن کی جان اور مال سے کوئی تعرض نہیں کروں گا۔ ہاں جان و مال میں اللہ کے حقوق کسی طرح ساقط نہیں ہونگے۔

یہ حدیث کئی طرح سے محل نظر ہے:

اوّل۔ قرآن حکیم نے بدامنی کے روکنے اور مظالم کے انسداد کے لیے جہاد کا حکم دیا ہے۔ نہ کہ قرآن کی تعلیم زبردستی منوانے کے لیے۔ قرآن میں بار بار یہی حکم دیا گیا ہے کہ ظالموں، بدعہدوں اور فتنہ پردازوں سے لڑو۔ لیکن اگر مندرجہ ذیل چار صورتوں میں سے کوئی پیدا ہو جائے تو جنگ ختم کردو:

اوّل۔ جب فتنہ اور بدامنی ختم ہو جائے۔

دوم۔ جب دشمن سے صلح ہو جائے۔

وَاِن جَنَحُوا لِلسَّلمِ فَاجنَح لَہَا۔ (قرآن)

اگر وہ صلح چاہیں، تو اُن سے صلح کر لو۔

سوم۔ جب وہ جزیہ دینے پہ راضی ہو جائے۔

...... حَتّٰى يُعْطُوا الْجِزْيَةَ عَنْ يَّدٍ وَّهُمْ صَاغِرُوْنَ — یہاں تک کہ وہ ہار مان کر جزیہ دینے پر راضی ہو جائیں۔

چہارم۔ جب وہ اسلام قبول کر لے۔

فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَخَلُّوْا سَبِيْلَهُمْ (قرآن) — اور اگر وہ توبہ کرنے کے بعد صلوٰۃ و زکوٰۃ کے پابند ہو جائیں تو پھر اُن کے راستے سے ہٹ جاؤ۔

سورۂ توبہ کی ابتدائی آیات میں مشرکین کے خلاف اعلانِ جنگ کی وجہ یہ نہیں بتائی گئی، کہ وہ مسلمان نہیں تھے۔ بلکہ یہ کہ انھوں نے تمام معاہدات توڑ دیئے تھے۔

اَلَا تُقَاتِلُوْنَ قَوْمًا نَّكَثُوْا اَيْمَانَهُمْ ..... الخ (سورۂ توبہ) — تم اُن مشرکین سے کیوں جنگ نہیں کرتے، جنھوں نے سارے معاہدات توڑ ڈالے ہیں۔

اور جن مشرکین نے معاہدات کی خلاف ورزی نہیں کی تھی۔ اُن کے متعلق کہا گیا۔

..... فَاَتِمُّوْا اِلَيْهِمْ عَهْدَهُمْ۔ — کہ تم بھی اُن معاہدوں کو پورا کرو۔

اور ساتھ ہی یہ رعایت دی گئی۔ کہ

"اگر کوئی مشرک تمھارے ہاں پناہ لینے آئے، تو انکار نہ کرو"۔ (توبہ)

چونکہ یہ حدیث لوگوں کو بہ جبر مسلمان بنانے کے لیے جہاد کا حکم دیتی

ہے۔ اور قرآن کی تعلیم سے متصادم ہوتی ہے۔ اس لیے اس کی صحت مشتبہ ہے۔

دوم۔ حضور علیہ السلام نے حضرت معاذ بن جبل کو اہل بحرین سے جزیہ وصول کرنے کے لیے بھیجا تھا (بخاری ج ۲ ص۱۳۱) حالانکہ وہ لوگ غیر مسلم تھے۔ اور اس حدیث کی رُو سے اُن کے خلاف جہاد کرنا چاہیے تھا۔

سوم۔ حضور علیہ السلام نے جنگ خیبر میں حضرت علی سے فرمایا تھا کہ

| | |
|---|---|
| ثم ادعھم الی الاسلام ان یھدی بک رجلا خیر لک من حمر النعم۔ (بخاری ج ۲ ص۱۱۳) | اور پھر تم انھیں اسلام کی طرف دعوت دو اور یاد رکھو کہ ایک انسان کا ہدایت پا جانا تمھارے لیے سُرخ اونٹ سے بہتر ہے۔ |

یہ نہیں فرمایا کہ غیر مسلم کو قتل کر دو۔ اور جب تک وہ مسلمان نہ ہو جائے۔ جنگ جاری رکھو۔

چہارم۔ موطا میں مذکور ہے۔

"ایک اعرابی نے حضورؐ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ اور پھر کہنے لگا میں بیعت کو توڑتا ہوں۔ تین مرتبہ یہی التجا دہرائی لیکن آپ نے کوئی جواب نہ دیا۔ اس کے بعد وہ اُٹھ کر چلا گیا۔ تو آپ نے فرمایا۔ مدینہ ایک بھٹی کی طرح ہے۔ جہاں خالص دھات باقی رہ جاتی ہے۔ اور کثافت نکل جاتی ہے۔" (موطا ص۳۵۹)

اِس موقع پر حضورؐ نے اس مرتد سے جنگ نہیں کی۔ بلکہ خاموش رہے ہے۔ جس سے یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ اسلام میں کسی کا مذہب بہ جبر تبدیل کرنے کی کوئی ہدایت موجود نہیں۔ اور اِس لیے حدیث زیرِ نظر وضعی ہے۔

اور یہ حدیث بھی۔

من بدّل دینہ فاقتلوہ۔ (بخاری ج ۲ ص۱۱۳) کہ جو شخص اسلام چھوڑ جائے اُسے مار ڈالو۔

## سولھواں باب

# غلامی اور اسلام

لارڈ ہیڈلے فاروق جب مسلمان ہوئے، تو آپ نے انگلستان کی مسجد میں اسلام پر ایک تقریر کی جس میں اسلام کی خوبیوں پر روشنی ڈالتے ہوئے آخر میں کہا:

"قرآن میں ایک نقص بھی ہے کہ وہ حکومت کرنے کے تو سب گر بتاتا ہے۔ لیکن یہ گر نہیں بتاتا کہ اگر مسلمان غلام ہو جائے تو وہ کیا کرے۔ سارے قرآن میں غلام مسلمان کے لیے ایک بھی ہدایت موجود نہیں"۔

بدیگر الفاظ لارڈ فاروق یہ کہہ گئے کہ قرآن جہانبانوں کا دستور العمل ہے، نہ کہ غلاموں کا۔ اور اس مقدس کتاب پر عمل کرنے کا لازمی نتیجہ آقائی و فرمانروائی ہے۔ لارڈ فاروق کی تائید میں سارا قرآن پیش کیا جا سکتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | ہم اُن اہل ایمان سے جن کے اعمال صالح |
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْكُمْ | (حکومت کی صلاحیت پیدا کرنے والے) ہوں |
| لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ | یہ وعدہ کرتے ہیں کہ ہم انھیں سلطنت دینگے۔ |

وَلَقَدْ كَتَبْنَا فِي الزَّبُورِ مِنْ بَعْدِ الذِّكْرِ أَنَّ الْأَرْضَ يَرِثُهَا عِبَادِيَ الصَّالِحُونَ۔ (قرآن)

ہم نے قانونِ زندگی کی تفصیل کے بعد (داؤدؑ کی کتاب) زبور میں لکھ دیا تھا کہ زمین کے وارث میرے وہ بندے ہوں گے جن کے اعمال صالح ہوں گے

وَأَنْتُمُ الْأَعْلَوْنَ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ۔ (قرآن)

اگر تمہارا ایمان قائم رہا تو تم ہی سربلند رہو گے۔

إِنَّ الْأَرْضَ لِلَّهِ يُورِثُهَا مَنْ يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِينَ۔ (قرآن)

اللہ جسے چاہے زمین کا وارث بنا دیتا ہے لیکن عاقبت کار فتح اہلِ تقویٰ کو ہُوا کرتی ہے۔

وَاللَّهُ يَدْعُوا إِلَى دَارِ السَّلَامِ (قرآن)

خدا ایک ایسی زندگی کی طرف دعوت دیتا ہے جس میں خوف نہ ہو۔

یعنی غلامی کا خوف۔ بھوک کا خوف، گناہ کا خوف اور احتیاج کا خوف۔

إِنَّ حِزْبَ اللَّهِ هُمُ الْغَالِبُونَ (قرآن)

اللہ کی جماعت دنیا میں یقیناً غالب رہے گی۔

کہاں تک لکھوں، اس مضمون پہ دس بیس نہیں سینکڑوں آیات موجود ہیں۔ قرآن کی یہی وہ تعلیم تھی۔ جس سے ہمارے دشمن خوف کھایا کرتے تھے۔ عصرِ حاضر کا مشہور مصنّف۔ ایچ۔ جی۔ ویلز اپنی کتاب "تاریخ الاقوام" میں لکھتا ہے۔

"گو اس وقت دنیا کے مسلمان بھوکے۔ پراگندہ۔ جاہل اور سخت کمزور ہیں۔ لیکن ان کے پاس ایک زبردست انقلابی کتاب موجود ہے۔ جو انھیں کسی وقت بھی نئی زندگی دے کر دنیا کی خوفناک طاقت بنا سکتی ہے"۔ ......... ملخص

اور یہی وجہ ہے کہ دنیا کی ہر قوم ہمارا شکار کھیل رہی ہے۔ ہمیں خریدنے کے لیے روپیہ پانی کی طرح بہایا جاتا ہے ہمیں کچلنے کے لیے گہرے منصوبے باندھے جاتے ہیں۔ ہمیں سُلانے کے لیے مؤثر مسکرات تیار کیے جاتے ہیں۔ اور ہمیں اس منبع قوت و ہیبت یعنی قرآن سے دُور رکھنے کے لیے مختلف وسائل اختیار کیے جاتے ہیں۔ انگریز نے اپنی حکومت میں اُس زبان ہی کو ختم کر دیا۔ جس میں قرآن لکھا ہوا تھا۔ تسبیح و قوالی والے پیروں کو ہم پہ مسلّط کر دیا۔ اہل دل کو نظر بند کر دیا۔ اور جاہل واعظین کو چھٹی دے دی۔ کہ دیہات میں پھر پھر کر ہمارے عقائد کا حلیہ بگاڑتے پھریں اور یہ قدم صرف انگریزوں ہی نے نہیں اُٹھایا تھا۔ بلکہ آج سے تیرہ سو برس پہلے شہنشاہانِ روما بھی اسی قسم کے وسائل سے کام لیتے تھے۔ اُنھوں نے بے شمار علما خرید رکھے تھے۔ جن کا کام احادیث تراشنی تھا۔ تاکہ مسلمان قرآن سے کٹ کر اس نئے اسلام کا گرویدہ ہو جائے۔ اور آئے دن حملوں سے اُن کی جان چھوٹ جائے۔ حدیث ذیل کچھ ایسے ہی حالات کی پیداوار معلوم ہوتی ہے۔

للعبد الصالح المملوکُ ایک نیک غلام دگنے اجر کا مستحق ہے

اجوان والذی نفسی بیدہٖ لولا الجہاد فی سبیل اللہ و الحج ...... لاحببت ان اموت وانا مملوک۔

اللہ کی قسم اگر جہاد و حج مانع نہ ہوتے تو میں موت تک غلام رہنا پسند کرتا۔
(بخاری ج ۲ صـ۲۱)

تو گویا حدیث یہ کہہ رہی ہے۔ کہ بہترین زندگی دوسروں کی غلامی ہے۔ یعنی اُن کے پنکھے کھینچنا۔ لکڑیاں کاٹنا۔ بوجھ اُٹھانا۔ پانی بھرنا اور ہل جوتنا۔

اِن غلاموں کا یہ مسلک ہے کہ ناقص ہے کتاب
کہ سکھاتی نہیں مومن کو غلامی کے طریق!
(اقبالؒ)

---

ا؎ یہ لفظ پڑھ نہ سکا۔

## سترہواں باب

# تقدیر

تقدیر کا ماخذ ہے " قدر " جس کے معنی ہیں تولنا۔ ناپنا معین کرنا۔
... اللہ نے تخلیق اعمال کے بعد ہر عمل کو تولا، ناپا اور ایک صلہ ہمیشہ کے لیے معین کر دیا۔ جو اس عمل سے کسی صورت میں بھی علیحدہ نہیں کیا جا سکتا۔ ہر زمانے میں کاہلی کا نتیجہ ناکامی۔ محنت کا کامیابی۔ بد اعمالی کا رسوائی۔ جہالت کا ذلت۔ علم کا عزت۔ عبادت کا پاکیزگی۔ اور بلند کردار کا رفعت رہا ہے۔ یہ نتائج کسی قوم۔ کسی عقیدے۔ کسی دعا۔ کسی منتر۔ کسی چلّے۔ یا کسی عبادت کی وجہ سے نہ آج تک بدلے نہ آئندہ بدلیں گے۔ انسان اعمال کے انتخاب میں آزاد ہے۔ وہ چاہے تو شریف بنے یا شریر محنتی بنے یا کاہل۔ لیکن نتائج بھگتنے پر مجبور ہے۔ یہی " تقدیر " ہے۔ اور اسی کا نام " قضائے الٰہی " ہے۔ انسان اپنی تقدیر کا معمار خود ہے۔ وہ صرف اپنی کوششوں کا پھل پاتا۔ اور اپنی تباہ کاریوں سے نقصان اُٹھاتا ہے۔

لَیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی — انسان کو صرف اپنی کوششوں کا پھل

وَاَنَّ سَعْيَهٗ سَوْفَ يُرٰى — ملتا ہے۔ اور اس کی محنت کبھی رائیگاں نہیں جاتی۔
(قرآن)

اِنَّا لَا نُضِيْعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنْكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى۔ — ہم کسی محنتی مرد یا عورت کی محنت کبھی برباد نہیں جانے دیتے۔

اس مضمون پہ قرآن میں بیسیوں آیات موجود ہیں۔ اور نوع انسانی کی ہزار ہا سالہ تاریخ پکار پکار کر کہہ رہی ہے کہ یہ دنیا دار المکافات ہے، جہاں صرف اپنی محنت کام آتی ہے۔ اور بے عمل، بدعمل، کاہل اور سہل انگار افراد و اقوام کا انجام ذلت و رسوائی کے سوا اور کچھ بھی نہیں۔

ہمارا اپنا مشاہدہ بھی یہی ہے کہ ایک نکما طالب العلم آج تک کامیابی حاصل نہیں کر سکا۔ ایک بدکار کبھی معزز نہیں بن سکا۔ ایک چرسی اور افیونی کبھی عمدہ صحت کی لذت سے آشنا نہیں ہو سکا۔ اور ایک بزدل فوج کبھی میدان نہ جیت سکی۔ الغرض قرآن، تاریخ اور مشاہدہ بہ بانگ دہل کہہ رہے ہیں کہ انسان انتخاب اعمال میں آزاد ہے۔ لیکن نتائج اعمال برداشت کرنے پہ مجبور ہے۔ ہر قوم کی تقدیر خود اس کے ہاتھ میں ہوتی ہے۔ وہ چاہے تو بلند اعمال کی بدولت دنیا کی مالک بن جائے اور چاہے تو پست کرداری کی وجہ سے جہاں بھر میں رسوا ہو جائے ؎

کافر ہے، تو تقدیر پہ کرتا ہے بھروسہ
مومن ہے، تو وہ آپ ہے تقدیرِ الٰہی

(اقبال رح)

یہ تھا تقدیر کا قرآنی تخیل۔ اب ذرا "حدیثی تخیل" ملاحظہ ہو:۔

"حضورؐ فرماتے ہیں۔ کہ نطفہ رحم میں پہنچ کر چالیس دن کے بعد منجمد سا خون بنتا ہے۔ پھر وہ لوتھڑے کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ اس کے بعد اللہ ایک فرشتے کو بھیجتا ہے کہ جاؤ اور اس لوتھڑے کے اعمال زندگی۔ رزق۔ موت اور سعادت و شقاوت کا فیصلہ ابھی لکھ لو۔ اور اس کے بعد اس میں روح پھونکی جاتی ہے"۔۔۔۔۔۔ الخ (ملخص بخاری ج ۲ ص ۱۳۸)

اس حدیث تراش نے یہ نہ بتایا۔ کہ جب ایک شخص کے اعمال۔ رزق اور سعادت و شقاوت کا فیصلہ اس کی پیدائش سے پہلے ہی ہو جاتا ہے تو پھر اللہ نے انسانی ہدایت کے لیے اتنے پیغمبر کیوں بھیجے۔ بے شمار اقوام کو غرق کیوں کیا۔ اور چور کے ہاتھ کاٹنے کا کیوں حکم دیا۔ جب خود اللہ اس کی تقدیر میں چوری لکھ چکا تھا۔ تو پھر یہ غریب اللہ کی تحریر کو کیسے مٹا سکتا تھا۔ اس کی مشیت اور مرضی کے خلاف کیسے جا سکتا تھا۔ ان حالات میں اُسے سزا دینے کا مطلب؟ خود ہی فیصلہ کرنا کہ چوری کرو۔ اور جب وہ اس فیصلے کو عملی شکل دے چکے، تو حکم دے دینا کہ اس کے ہاتھ کاٹ ڈالو۔ عجب مذاق ہے۔ کسی کو ہدایت دے کر جنت میں بھیجنا اور کسی کو گمراہ کر کے جہنم کے حوالے کرنا بے انصافی کی انتہا ہے۔ کسی کو نیک بنا کر تختِ سلطنت پر بٹھانا، اور کسی کو چور بنا کر اس کے سامنے سزا کے لیے پیش کرنا۔ عجب ستم ظریفی ہے۔ یہ سب اُلجھنیں اس لیے

پیدا ہوئیں کہ ہم نے قرآنی تقدیر کو چھوڑ کر حدیثی تقدیر کا تخیّل اپنا لیا اور پھر لگے اتھاہ اندھیرے میں ٹامک ٹوئیے مارنے۔

آج ساری دنیائے اسلام حدیثی تقدیر کے مہلک تصوّر میں گرفتار ہے ہر جگہ پٹ رہی ہے۔ ہر مقام پہ رسوا ہو رہی ہے۔ اور پھر بھی اس حُسن ظن میں مست ہے کہ اللہ کی مرضی یہی تھی۔ مَیں کیا کر سکتا ہوں۔ اے او مخبوط الحواس! تو اپنی جہالت، کاہلی، کام چوری، غلاظت، بدکرداری اور بدعقیدگی کو خدا کی مرضی بنائے پھرتا ہے۔ خدا کی مرضی کی تفصیل قرآن میں درج ہے، اور تو اُسے دیکھتا نہیں۔ دیکھتا ہے، تو سمجھتا نہیں کیا اللہ نے ایک ہزار سے زیادہ مرتبہ قرآن میں نہیں کہا، کہ بلند اعمال کا صلہ بلند اور پست کا پست ہے۔ یہ خدا کی مرضی کی تفسیر نہیں تو اور کیا ہے؟ اے سوئے ہوئے مسلمان! اُٹھ جاگ۔ اوہام و عقائد کے یہ سنہرے سلاسل توڑ دے اور شمشیرِ عمل ہاتھ میں لے کر آگے بڑھ، کہ مدّت سے دنیا کے میدان تیرا انتظار کر رہے ہیں ؎

جس میں نہ ہو انقلاب موت ہے وہ زندگی
روحِ اُمم کی حیات کشمکشِ انقلاب
صورتِ شمشیر ہے۔ دستِ قضا میں وہ قوم
کرتی ہے جو ہر زماں روحِ عمل کا حساب

## اٹھارھواں باب

# متضاد حیثیت

## (پیاری ماں)

مرد اور عورت کے فرائض حیات پہ نظر ڈالی جائے تو عورت بظاہر نہایت دکھیا نظر آتی ہے۔ جب تک وہ بیٹی ہوتی ہے۔ صبح سے شام تک گھر بار کے کام میں مصروف رہتی ہے۔ یہ ہانڈی۔ یہ چکی۔ یہ صفائی، یہ برتن مانجھنا۔ یہ کپڑے دھونا۔ یہ سب کو کھانا کھلانا۔ بستر لگانا وغیرہ وغیرہ۔ کب ساری دنیا کھا پی کے سوئے کہ اس بیچاری کو بھی چند لمحات کے لیے آرام نصیب ہو۔ ماں بنی تو جھمیلے اور بڑھ گئے۔ نو ماہ تک کئی سیر بوجھ پیٹ میں اُٹھائے پھرنا۔ وضع حمل کی چیخیں اور کراہیں۔ دو سال تک بچے کو ہر روز سیروں خون پلانا۔ جاڑے کی راتوں میں بار بار اُٹھ کر بچے کا پیشاب اور پاخانہ دھونا۔ خدا خدا کرکے ایک چلنے پھرنے کے قابل ہوا تو اوپر سے دوسرا آ گیا۔ پھر وہی مصیبتیں۔ وہی دو سال کا نہایت پریشان کن زمانہ۔ گھر کا کام کاج علاوہ۔ بچے کو سنبھالے کہ ہانڈی پکائے۔ جھاڑ پونچھ کرے کہ روٹی تیار کرے۔ پانی بھرے کہ کپڑے دھوئے۔ دودھ

بوٹے کہ برتن مانجھے، ایک جان اور لاکھوں کھیڑے سے
زندگی ہے یا کوئی طوفان ہے
ہم تو اس جینے کے ہاتھوں مر چلے

ایک بچے کا پالنا آرام و جان کی بہت بڑی قربانی مانگتا ہے اور یہ مخلص پیکرِ ایثار اور مجسّم محبّت اس مشکل فرض کو اس خندہ پیشانی اور خوبی سے سرانجام دیتی ہے کہ جی چاہتا ہے کہ اس پر لاکھوں تحسینیں قربان کر دی جائیں۔

"ابو سعید خدری بیان کرتے ہیں۔ کہ ایک مرتبہ چند عورتوں نے آنحضرت صلعم سے کہا۔ کہ آپ کا تمام تر وقت مردوں کی تہذیب و اصلاح میں گذر جاتا ہے۔ اور ہم آپ کے ارشادات سے محروم رہتی ہیں۔ اس لیے ایک دن نکال کر ہمیں بھی مستفید ہونے کا موقع عطا فرمائیے۔ حضورؐ نے یہ التجا منظور فرما لی۔ اور عورتوں کے ایک مجمع کو خطاب کیا۔ دوران تقریر میں فرمایا کہ جس عورت کے تین بچے فوت ہو جائیں گے۔ اللہ اُسے نارِ جہنم سے بچا لے گا۔ ایک عورت کہنے لگی اور دو بچوں والی؟ فرمایا دو والی بھی جنت میں جائے گی۔" (بخاری ج ا ص ۲۰)

بالکل درست فرمایا تھا حضورؐ نے سارا قرآن شاہد ہے کہ انسانی خدمت بہت بڑے اجر کی مستحق ہے تو کیا بچوں کی تولید و تربیت انسانی خدمت

بارش کے متعلق یہ تمام انکشافات گزشتہ پچاس برس میں ہوئے ہیں، اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو آج سے ۱۳۶۲ برس پہلے معلوم تھے۔ انصافاً کہو کہ قرآن کے الہامی ہونے پر اس سے بڑی شہادت اور کیا ہو سکتی ہے؟

از دمِ سیراب آں اُمی لقب  لالہ رُست از ریگِ صحرائے عرب

او ولے در پیکرِ آدم نہاد  او نقاب از چہرۂ فطرت کشاد (اقبالؒ)

(۱۲)

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍۭ بِقِيْعَةٍ يَّحْسَبُهُ الظَّمْاٰنُ مَآءً ۭ حَتّٰٓي اِذَا جَاۗءَهٗ لَمْ يَجِدْهُ شَيْـــًٔا وَّوَجَدَ اللّٰهَ عِنْدَهٗ فَوَفّٰىهُ حِسَابَهٗ ۭ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشٰىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ۭ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ۭ اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا ۭ وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۝ (نور ۳۹-۴۰)

گرم ریت پر نچلی ہوا ہلکی ہو جاتی ہے اور اوپر کی بھاری۔ قاعدہ یہ ہے کہ اگر روشنی کی شعاع دو مختلف وسائط (MEDIUM) سے گزرے تو وہ ٹیڑھی ہو جاتی ہے یہی وجہ ہے کہ اگر ایک لاٹھی کا کچھ حصہ پانی میں ڈال دیا جائے تو وہ ٹیڑھی نظر آئے گی۔ یہی قانون سراب میں بھی عمل کرتا ہے کہ نگاہ کثیف و لطیف ہوا سے گزر کر ٹیڑھی ہو جاتی ہے درخت کی چوٹی نیچے اور جڑ اوپر نظر آتی ہے جس سے وہاں پانی ہونے کا دھوکا لگ جاتا ہے۔

اسی طرح اِن سراب کی طرح کفار (جاہ پرست، نفس پرست، غدار، حاسد، غماز، جھوٹے کاہل اور بد اخلاق) کی نگہ بصیرت کج ہو جاتی ہے۔ وہ کسی ایسے مقصد کو جو ان کے شخصی و قومی ارتقا کے لئے تباہ کن ہو مفید سمجھ کر حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہیں لیکن انہیں نہایت تلخ نتائج کا شکار ہونا پڑتا ہے۔

صرف الہامی ضابطہ ہی وہ نور ہے جو انسانی آنکھوں کو کج بینی سے بچاتا ہے آج اس دور میں کہ آزاد طبع کی تاریکیاں ہر سو محیط ہیں، نفس پرستی و جاہ طلبی کی گھٹائیں چھائی ہوئی ہیں اور آفتاب ہدایت حجابات گناہ میں مستور ہے۔ کج بینی کا مرض اس قدر جہاں گیر ہو چکا ہے کہ الامان والحذر جسے دیکھو غلط انگاری کا پیکر، اپنی رائے کو تمام مسائل پر، خواہ وہ مذہبی ہوں یا سیاسی، عمرانی ہوں یا اقتصادی، آخری سمجھتا ہے ایک غلام قوم کتنی طرح کی ظلمتوں میں گرفتار ہوتی ہے (۱) تاریکی افکار (۲) تاریکی ماحول (۳) مذہبی و سیاسی رہنماؤں کی غلط تعلیم کی تاریکی۔

ظُلُمٰتٌ م بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ط

اگر مہذب دنیا کی اقوام حاضرہ یہ چاہتی ہیں کہ وہ ظلم و سفاکی کی بےپیمانہ ظلمتوں سے نکل کر ایک ایسے مستقبل میں داخل ہوں جہاں ماہتاب الہام کی ملیح کرنیں پیام سکون دے رہی ہوں اور جہاں آسمانی شہنائی کی مست آواز کیف و سرور کا عالم رچا رہی ہو تو اس کی راہ خانہ ساز فسطائیت و مشروطیت نہیں بلکہ وہی عرشی نظام ہے جو خالق فطرت نے انسانی فطرت کو عطا کیا تھا۔

وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۝

(ترجمہ آیت) کفار کے اعمال سراب بیابان کی طرح ہیں جسے پیاسا پانی سمجھ کر آگے بڑھتا ہے اور وہاں اللہ کے بغیر کچھ نہیں ہوتا، اللہ اسے فوراً مکافات عمل میں مبتلا کر دیتا ہے یہ اس لئے کہ اللہ حساب میں دیر نہیں لگاتا یا ان کے اعمال ایک مواج سمندر کی ظلمتوں کی طرح ہیں جہاں لہروں پر لہریں اٹھتی ہوں، سیاہ گھٹائیں محیط ہوں، ظلمت در ظلمت کا سماں بندھا ہوا ہو اور اپنا ہاتھ تک نظر نہ آتا ہو۔ سچ ہے جو شخص الہٰی نور کی روشنی ہیں

راہ گرائے منزل نہیں ہوتا وہ بھٹک جاتا ہے۔)

(۱۳)

گو رات کے وقت ہمارا آفتاب غروب ہوجاتا ہے لیکن اس سے ہزاروں گنا بڑے اور زیادہ روشن سورج فضا میں موجود ہوتے ہیں ان کروڑوں آفتابوں کی موجودگی میں سطح زمین پر ظلمت کا چھا جانا الہٰی صناعی کا بہت بڑا معجزہ ہے اگر ظلمت نہ ہوتی تو جہان تمازتِ آفتاب سے کائنات میں آگ بھڑک اٹھتی، دہیں بیداری و بے خوابی سے دماغ پھٹ جاتا۔ بدیگر الفاظ رات اللہ کی بہت بڑی نعمت ہے۔

جس طرح انجن گاڑیوں کو کھینچتا ہے، اسی طرح سورج کے پیچھے پیچھے اندھیرا آرہا ہوتا ہے گویا سورج ظلمتوں کا بھی قائد ہے۔ ہر نبی کائنات میں آفتاب بن کر آتا ہے اس کے ہمراہ تجلیاں ہوتی ہیں اور جوں ہی وہ دنیا سے رخصت ہوتا ہے تو دنیائے روح پر اسی طرح تاریکیاں محیط ہوجاتی ہیں جس طرح غروبِ آفتاب کے بعد سطحِ ارضی پر۔

اَلَمۡ تَرَ اِلٰی رَبِّکَ کَیۡفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ وَ لَوۡ شَآءَ لَجَعَلَہٗ سَاکِنًا ۚ ثُمَّ جَعَلۡنَا الشَّمۡسَ عَلَیۡہِ دَلِیۡلًا ۙ

(فرقان ۴۵)

کیا تم دیکھتے نہیں کہ اللہ نے غروبِ آفتاب کے بعد زمین کا سایہ کس طرح پھیلا دیا ہے۔ اگر اللہ چاہے تو رات کو دوامی بنا دے۔ سورج اس سائے (رات) کا قائد ہے۔

(۱۴)

دنیا میں پانی کئی شکلیں بدلتا ہے۔ کہیں منجمد ہے، کہیں مائع، کہیں گیس، کہیں پھلوں کا رس، کہیں تیل، کہیں دودھ، کہیں خون اور کہیں پٹرول ہے۔ جب ہم پانی پیتے ہیں تو وہ خون بن کر رگوں میں چلا جاتا ہے۔ وہاں سے غلاظتوں کو سمیٹ کر کچھ پھیپھڑوں اور کچھ

گردوں کے راستے باہر نکال دیتا ہے۔ اسی طرح کوہستانی چشمے معادن کے ذخائر ہمراہ لے کر ہم تک پہنچتے ہیں اور ہماری بستیوں کی غلاظتیں سمیٹ کر سمندر میں چلے جاتے ہیں۔ بدیگر الفاظ "تصریفِ آب" تکوین و تخلیق کا ایک معجزہ ہے۔ یہ پٹرول، یہ خون، یہ دودھ، یہ بادل، یہ دریا اور یہ چشمے سب تصریفِ آب کے کرشمے ہیں۔ یہ شہروں میں بجلی کا طوفانِ روشنی افتادِ آب (آبشار) کا نتیجہ ہے۔ یہ انجنوں کی گرم رفتاری، سٹیم (بخاراتِ آبی) کی بدولت ہے۔ بدیگر الفاظ پانی کی دنیا قوت و ہیبت کی دنیا ہے جس کا مطالعہ ازبس ضروری ہے۔ پانی کا قومی و انفرادی زندگی سے کتنا گہرا ربط ہے؟ اس کی ترکیب کتنا بڑا معجزہ ہے؟ اور اس کی تصریف سے سٹیم، پٹرول اور بجلی بنا کر اپنی طاقت اور دنیا کے وسائلِ سہولت میں کس قدر اضافہ کیا جا سکتا ہے؟ ان مسائل پر غور کرنا مسلم کا فرض ہے اور جو لوگ ایسا نہیں کرتے وہ قرآن کی اصطلاح میں مسلم نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَهُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ الرِّيٰحَ بُشْرًاۢ بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ۚ وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَاۗءِ مَاۗءً طَهُوْرًا ۙ لِّنُحْیِۦَ بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا وَّنُسْقِيَهٗ مِمَّا خَلَقْنَآ اَنْعَامًا وَّاَنَاسِيَّ كَثِيْرًا ۔ وَلَقَدْ صَرَّفْنٰهُ بَيْنَهُمْ لِيَذَّكَّرُوْا ڮ فَاَبٰٓى اَكْثَرُ النَّاسِ اِلَّا كُفُوْرًا ۔ (فرقان ۴۸ تا ۵۰) | اللہ وہ ہے جو ہواؤں کو اپنی رحمت (بارش) کی بشارت بنا کر بھیجتا ہے، وہ آسمان سے آبِ مصفا برسا کر مردہ بستیوں کو زندہ کر دیتا ہے یہ پانی تمام ذی حیات کے لئے مدارِ حیات ہے۔ ہم پانی کو مختلف صورتوں میں بدلتے ہیں (تصریفِ آب) تاکہ لوگ فائدہ اٹھائیں لیکن کفار (کاہل، جاہل و غلط اندیش) ہماری نہیں سنتے۔ |

پانی مرکب ہے اور روح بسیط۔ پانی کا ایک قطرہ تک فنا نہیں ہو سکتا۔ دریا سے اٹھا تو بادل بن گیا۔ وہاں سے ریگستان میں ٹپکا تو دوبارہ فضا میں اڑ گیا باغ میں برسا تو رس بن کر پھل میں جا پہنچا۔ وہاں سے ہمارے پیٹ میں آیا اور یہاں یا تو جزوِ جسم بن کر

باقی رہا یا گردوں وغیرہ کے راستے پھر باہر نکل گیا اور اگر سمندر میں ٹپکا تو گویا وطن میں پہنچ گیا۔ الغرض قطرۂ آب کسی نہ کسی رنگ میں موجود رہتا ہے۔ اگر پانی باوجود مرکب ہونے کے زندہ رہتا ہے تو روح کو جو بسیط ہے بدرجۂ اولیٰ باقی رہنا چاہیئے جس طرح آفتابی شعاعیں پیاسے ریگستان میں ٹپکے ہوئے قطروں کو ڈھونڈ کر آسمانی بلندیوں کی طرف واپس لے جاتی ہیں اسی طرح زندگی کے یہ تمام قطرے جو اجسامِ انسانی کے خاک دانوں میں ٹپک پڑے ہیں لامکانی وسعتوں میں دوبارہ پہنچ جائیں گے۔ وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ۔

(۱۵)

عَمَّ يَتَسَآءَلُوْنَ ۝ عَنِ النَّبَاِ الْعَظِيْمِ ۝ الَّذِىْ هُمْ فِيْهِ مُخْتَلِفُوْنَ ۝ كَلَّا سَيَعْلَمُوْنَ ۝ ثُمَّ كَلَّا سَيَعْلَمُوْنَ ۝ اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ مِهٰدًا ۝ (النبا ۱ تا ۶)

کیا یہ لوگ قیامت کے متعلق سوال کر رہے ہیں اور اس حقیقتِ کبریٰ کے متعلق ان میں اختلاف پایا جاتا ہے؟ انہیں عنقریب یقین حاصل ہو جائے گا اور یقیناً ہو گا کیا ہم نے زمین کو گہوارہ نہیں بنایا؟

ایک پرندہ انڈے دے کر بچوں کو آشیانے میں پالتا ہے اُن کے لئے غذا مہیا کرتا ہے۔ اپنے پروں کے نیچے تھپکا تھپکا کر سلاتا ہے اور جب وُہ بڑے ہو جاتے ہیں تو گھونسلے کو چھوڑ کر چلے جاتے ہیں بس یہی حال زمین کا ہے۔ اس مہد میں ہم پلتے ہیں۔ سُورج ہمیں روشنی دیتا ہے۔ بادل، پانی، درخت پھل اور معادن قوت بخشتے ہیں اور کچھ عرصے کے بعد ہم اس گہوارے کو چھوڑ کر دُوسری دُنیا میں چلے جاتے ہیں۔

جس طرح کہ پرندے کی اصلی دُنیا آشیانے سے باہر ہے اسی طرح ہماری اصلی زندگی کہیں اور ہے۔ یہاں ہم صرف چند سوگوار گھڑیاں بسر کرنے کے لئے آتے ہیں اور بس؛

زندگی ایک دم کا وقفہ ہے ۔۔۔ یعنی آگے چلیں گے دم لے کر

(۱۶)

| | |
|---|---|
| الرَّحْمٰنُ ○ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ○ (الرحمٰن ۱-۲) | الٰہی رحمت کی لاانتہائیاں دیکھو کہ اللہ نے عروج وارتقا کا مکمل آئین (قرآن) ہمیں عطا فرمایا۔ |
| خَلَقَ الْاِنْسَانَ ○ (الرحمٰن ۳) | انسانی تخلیق الٰہی صناعی کا بہت بڑا اعجاز ہے۔ |
| عَلَّمَهُ الْبَيَانَ ○ (الرحمٰن ۴) | انسان کو پیدا کر کے اسے قوتِ گویائی عطا کی (تاکہ وہ صحیفۂ فطرت کی تشریح کر سکے) |

آؤ! دیوانِ فطرت میں سے چند اشعار آپ کو سنائیں[1]:

| | |
|---|---|
| اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ○ (الرحمٰن ۵) | آفتاب و ماہتاب ایک معین دستورِ عمل کے مطابق سرگرمِ پرواز ہیں۔ |

یہ موسموں کا تغیر و تبدل اور یہ اشجار و اثمار کا تنوع شمس و قمر کی گردشوں کا نتیجہ ہے جن پر غور کرنا اور پھر کھول کر بیان کرنا انسان کے فرائض میں شامل ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدَانِ ○ (الرحمٰن ۶) | درخت اور پودے ایک آئین کے پابند ہیں۔ |

کیا یہ ممکن ہے کہ انگور میں سیب کا ذائقہ آجائے یا سنگترہ آم کی ہیئت بدل لے؟ یہ ممکن نہیں کیونکہ تمام کائنات اپنے دستور العمل کو نباہنے میں پوری طرح سرگرم ہے اور اسی اطاعت کا نتیجہ ہے کہ ہر طرف اعتدال، باقاعدگی اور نظام پایا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانَ ○ (الرحمٰن ۷) اَلَّا تَطْغَوْا فِي الْمِيْزَانِ ○ (رحمٰن ۸) | اللہ نے آسمان کو مرتفع کر کے کائنات میں عدل و توازن پیدا کر دیا۔ خبردار توازن کو ہاتھ سے نہ جانے دینا۔ |

افراد اعتدال سے اور اقوام عدل سے دور ہٹ کر پٹ جاتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| وَاَقِيْمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيْزَانَ ○ (رحمٰن ۹) | عدل و توازن کا پورا پورا خیال رکھو اور ترازو کو ایک طرف جھکنے نہ دو۔ |

---

[1] یہاں سورۂ رحمٰن کی صرف آیاتِ طبیعیہ کی تفسیر درج ہو گی۔ (برق)

آج سطحِ زمین پر کوئی ایک قوم بھی ایسی نظر نہیں آتی جو ابنائے آدم کے ساتھ انصاف کرنے کے لئے تیار ہو۔ ہر طرف لوٹ کھسوٹ کا بازار گرم ہے۔ دُنیا کی حریص قومیں ایک دُوسرے پر آگ برسا رہی ہیں۔ بستیاں اجڑ رہی ہیں۔ صدیوں کی تہذیبیں مٹ رہی ہیں اقوام ہفتوں اور دِنوں میں[1] تباہ ہو رہی ہیں اور انسان کا خُون پانی سے زیادہ ارزاں ہو رہا ہے۔ یہ کیوں؟ اس لئے کہ اقوام میں عدل نہیں رہا۔

عدل و انصاف سے اقوام اِسی طرح زندہ ہوتی ہیں جس طرح بارش سے زمین۔ یہ زمین بظاہر روکھی پھیکی سی ہے لیکن جب اس پہ بہار کے بادل برستے ہیں تو ہر سُو لالہ زار کھِل جاتے ہیں اِسی طرح جب انصاف کی گھٹائیں کسی قوم کی کھیتی پر برستی ہیں تو حدِ نگاہ تک چمن ہی چمن نظر آتے ہیں۔ المیزان کے ذکر کے بعد سرسبز چراگاہوں کا ذکر کچھ اسی حقیقت کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

وَالْاَرْضَ وَضَعَهَا لِلْاَنَامِ ۙ فِيْهَا فَاكِهَةٌ ۙ وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْاَكْمَامِ ۖ (رحمٰن ۱۰-۱۱)

زمین کو مخلوق کے لِئے تیار کیا اور اس میں پھل دار درخت اگائے۔

خود انسان کیا چیز ہے؟ ایک قطرۂ آب یا دُھوپ سے جلی ہُوئی مٹی اِس نے اپنے جذبات میں اعتدال پیدا کیا تو اس کی حیاتِ انفرادی میں چار چاند لگ گئے۔ کائناتِ انسانی میں توازن قائم کرنے کی کوشش کی تو اس کی حیاتِ ملی چمک اُٹھی۔

خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ ۙ (رحمٰن ۱۴)

اللہ نے انسان کو ایسی مٹی سے پیدا کیا جو تمازتِ آفتاب سے ٹھیکرا بن چکی تھی۔

---

[1] ہٹلر نے پولینڈ کو ۱۸ ایام، ناروے، ڈنمارک اور لکسمبرگ کو صرف ایک دن۔ ہالینڈ کو پانچ دن، بلجیم کو ۱۳ دن۔ فرانس کو ۱۲ ایام اور یونان، یوگوسلاویہ کو تین ہفتوں میں مٹا دیا تھا اور چھ برس کی جنگ (۱۹۳۹ء تا ۱۹۴۵ء) کے بعد خود بھی تباہ ہو گیا۔ برق

آج حکمتِ مغرب نے اعلان کیا ہے کہ ابتدائے آفرینش میں سمندر کے ساحل پہ لاکھوں سال تک سورج چمکتا رہا۔ اسی چمک کا نتیجہ تھا کہ ساحل سے زندگی کا آغاز ہوا فخّار کے معنی ہیں ٹھیکری۔ ٹھیکری، مٹی، پانی اور آگ سے تیار ہوتی ہے بدیں الفاظ اللہ نے فخّار کا لفظ استعمال فرما کر نظریۂ مغرب کی تصدیق کر دی۔

جس طرح کہ زمین، پتھر، کوئلے اور درخت کے پیٹ میں آگ چھپی ہوئی ہوتی ہے اسی طرح انسان میں بھی غصے اور شہوت کی آگ پنہاں ہے۔ وہی لوگ صاحبِ کمال کہلاتے ہیں جو اس آگ کو بھڑکنے نہیں دیتے بلکہ اس میں اعتدال پیدا کر لیتے ہیں اور جو لوگ اس آگ پر قابو نہیں پا سکتے وہ سراپا آگ بن جاتے ہیں اور ان کو شیطان یا جن کہنا زیادہ موزوں ہوگا۔

وَخَلَقَ الْجَانَّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ (رحمٰن ۱۵) | اور اللہ نے جنّوں کو آتشِ مخلوط سے پیدا کیا۔

حکمائے مغرب نے سالہا سال کی تحقیق و تلاش کے بعد یہ اعلان افروز کیا ہے کہ موتی میٹھے پانی میں اور مونگا کھاری پانی میں تیار ہوتا ہے۔ قرآن حکیم اس انکشاف پر یوں مہرِ تصدیق ثبت کرتا ہے:

يَخْرُجُ مِنْهُمَا اللُّؤْلُؤُ وَالْمَرْجَانُ (رحمٰن ۲۲) | ان دونوں پانیوں (میٹھے اور کھاری) سے موتی اور مونگے نکلتے ہیں۔

اگر اس آیت کی یہ تفسیر نہ کی جائے تو مِنْهُمَا کی ضمیر تثنیہ (ان دونوں) بے کار ہو جاتی ہے اور اس کی کوئی اور تفسیر نہیں ہو سکتی ہے۔

آج سے بہت پہلے سمندروں میں بڑے بڑے جانور موجود تھے۔ جو غیر اصلح ہونے کی وجہ سے اسی طرح مٹ گئے جس طرح بے شمار گزشتہ اقوام صلاحیتِ حیات کھو بیٹھنے کے بعد تباہ ہو گئیں۔ اللہ ازل سے موجود ہے اور موجود رہے گا اس لئے کہ وہ

اصلح و اقوٰی ہے، صاحبِ جلال و اکرام ہے۔

| | |
|---|---|
| کُلُّ مَنْ عَلَیْهَا فَانٍ ۝ وَّیَبْقٰی وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ (رحمٰن ۲۶-۲۷) | جاہ و جلال والے رب کی ذات کے سوا باقی تمام اشیاء فنا پذیر ہیں۔ |

زندگی کا سب سے بڑا خزانہ اللہ ہے جس سے ہر چیز زندگی کی بھیک مانگ رہی ہے

زندگی کیا ہے؟ قرآن پر عمل اور صحیفۂ کائنات میں تدبّر۔ کائنات ایک ایسا حسین نگارستان ہے جس میں ہر روز لاتعداد دل فریبیوں کا اضافہ ہوتا رہتا ہے اور یہ اضافہ خالق کی نیرنگیٔ تخیل پر سب سے بڑی شہادت ہے۔

| | |
|---|---|
| یَسْئَلُهٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ كُلَّ یَوْمٍ هُوَ فِیْ شَاْنٍ ۝ (رحمٰن ۲۹) | ارض و سما کی ہر چیز اللہ سے زندگی کی بھیک مانگ رہی ہے اور وہ صناعِ بے چوں ہر روز نئے نئے رنگ میں جلوہ گر ہوتا ہے |

عدل حیاتِ اقوام ہے اور ناانصافی موت۔ دُنیا میں جہاں کہیں عدل ہو رہا ہے، وہاں زندگی شباب پر ہے ۔ہے کوئی فرد یا قوم جو قوانینِ حیات کو توڑنے کے بعد سزا سے بچ سکے؟ یا اس زمین سے بھاگ نکلے؟ یہ زمین ایک قلعہ ہے جس کے چار طرف گہرے سمندر، اوپر ہوا نا درد۔ قدرے اوپر طبقہ باردہ، کچھ اور اوپر زہریلی شعاعوں کے طوفان، برق زدہ فضائیں کہ ذرا زمینی کشش سے آزاد ہوئے اور معاً کسی ستارے نے کھینچ کر وہ جھٹکا دیا کہ ہر بُنِ مُو سے آگ کی لپٹیں اٹھنے لگیں۔

| | |
|---|---|
| یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ؕ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝ (رحمٰن ۳۳) | اے جنّ او رانسانو! اگر تم زمین و آسمان کے اطراف سے بھاگ کر نکل سکتے ہو تو ذرا کر کے دکھاؤ، یاد رکھو کہ سلطان کے بغیر تم ایسا نہیں کر سکو گے۔ |

اگر سلطان کے معنی طاقت لیے جائیں اور مراد "علم" لی جائے تو تفسیر یوں ہوگی کہ علم

ایک ایسی طاقت ہے جس کی بدولت تم فضا کی سیر کر سکتے ہو۔

(۱۷)

عہدِ حاضر میں کوئلہ دُنیا کی مہیب ترین طاقت ہے اس کے استعمال سے اقوام رُبع مسکون کو دہلا رہی ہے اور ہم مُسلمان استعمال زغال سے ناآشنا ہونے کے باعث ننگِ دو عالم بنے ہُوئے ہیں۔ خُدا جانے مُسلم کو قرآن کی یہ آیت کیوں نہ نظر آئی؟

| | |
|---|---|
| أَفَرَأَيْتُمُ النَّارَ الَّتِي تُورُونَ ۝ ءَأَنتُمْ أَنشَأْتُمْ شَجَرَتَهَا أَمْ نَحْنُ الْمُنشِئُونَ ۝ نَحْنُ جَعَلْنَاهَا تَذْكِرَةً وَمَتَاعًا لِّلْمُقْوِينَ ۝ (واقعہ ۷۳/۴) | کبھی اس آگ (کوئلے) پر بھی غور کیا جو تم جلاتے ہو اس کے درخت کو (جو زمین میں دب کر کوئلہ بنتا ہے) تم نے پیدا کیا تھا یا ہم نے؟ ہم نے اس کوئلہ کو تذکرۂ حیات اور مفلس اقوام کی سب سے قیمتی متاع قرار دیا ہے۔ |

کوئلے کے سینے میں سُورج کی شعاعیں پنہاں ہیں اور انسان کے دِل میں آفتابِ ازل کی کرنیں مضمر ہیں۔ سیاہ کوئلہ انسان کو زندہ کر سکتا ہے اور انسان اگر انسان بن جائے تو تمام کائنات میں زندگی کے طوفان اٹھا سکتا ہے۔

(۱۸)

ستارے اسی لئے فضا میں طوفانِ نور اٹھا رہے ہیں کہ وُہ ایک دستور العمل کے پابند ہیں۔ اگر آج وُہ نافرمانی پر اتر آئیں تو ایک دُوسرے سے ٹکرا کر پاش پاش ہو جائیں جس طرح شموس و کواکب کی جلوہ آرائی ایک خاص نظام کی پابندی کا نتیجہ ہے اسی طرح انسان کبھی چمک نہیں سکتا اگر وُہ اپنے دستور العمل کو جس کی تفصیل الہامی کتابوں میں درج ہے نہ نبا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَلَا أُقْسِمُ بِمَوَاقِعِ النُّجُومِ ۝ وَإِنَّهُ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُونَ عَظِيمٌ ۝ إِنَّهُ لَقُرْآنٌ | مشرق و مغرب کی طرف باقاعدگی کے ساتھ سفر کرنے والے ستاروں کی قسم! کاش تمہیں علم ہوتا کہ یہ کتنی بڑی شہادت پیش کی جا رہی ہے کہ پیغمبر عربی صلعم کی تعلیم انسانی موت و حیات کا مکمل دستور العمل ہے۔ جس کا نام قرآن |

کریم ہے۔ | کریم ۔ (واقعہ ۷۵تا ۷۷)

(۱۹)

قرآن حکیم پیامِ زندگی ہے اور رسول پیغمبرِ زندگی۔ آج ہم اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں کہ کوئلے اور فولاد سے اقوام زندہ ہو رہی ہیں۔ بدیگر الفاظ یہ اقوام قرآن حکیم کے بعض اصول پر عمل کر رہی ہیں اور پیروانِ اسلام جو ان معادن کے استعمال سے نا آشنا ہیں مر چکے ہیں۔ ایک مردہ قوم پیرو رسول نہیں ہو سکتی۔ رسول اقوام کو زندہ کرنے کے لئے آتا ہے اور جو مر چکے ہیں یا مر رہے ہیں، وہ کسی صورت میں بھی پیروِ پیغمبر نہیں کہلا سکتے۔

| | |
|---|---|
| استجیبوا للہ وللرسول اذا دعاکم لما یحییکم (انفال ۲۴) | اللہ اور رسول کی دعوت پر لبیک کہو کہ وہ تمہیں زندگی کی طرف بلا رہا ہے۔ |

دنیائے امروزہ میں پیامِ الٰہی کو دنیا کے ہر کونے تک پہنچانے کے لئے رحم کے ساتھ ساتھ قہر و غلبہ کی بھی ضرورت ہے جو حدید و زغال کے بغیر حاصل نہیں ہو سکتا۔ ایک بے دست و پا اور کم زور قوم کی آواز اربابِ حدید کے ایوانِ بلند تک کبھی نہیں پہنچ سکتی۔

| | |
|---|---|
| وانزلنا الحدید فیہ باس شدید و منافع للناس ولیعلم اللہ من ینصرہ ورسلہ بالغیب ان اللہ قوی عزیز (حدید ۲۵) | ہم نے فولاد اتارا جس میں زبردست ہیبت اور چند در چند فوائد موجود ہیں ہمیں دیکھنا یہ ہے کہ کون سی اقوام اس دھات کے استعمال سے طاقتور بن کر خدا اور رسول کی مدد کرنا چاہتی ہیں اللہ خود طاقتور اور غالب ہے اور ایسی ہی اقوام کو پسند کرتا ہے جن میں یہ اوصاف موجود ہوں |

اللہ کو معلوم تھا کہ حدید و زغال کا زمانہ سلسلۂ رسالت ختم ہونے کے بعد آئے گا۔ اسی لئے "بالغیب" کا اضافہ فرمایا۔

(۲۰)

زمین میں زلزلے اس لئے آتے ہیں کہ بطن الارض کے مخفی خزانے اور اعماقِ بحر کے

سلاسلِ جبال باہر آجائیں۔ یہ زلازل کوئی اتفاقی حوادث نہیں ہوتے بلکہ مشیتِ ایزدی سے ظہور پذیر ہوتے ہیں اور ایک خاص آئین ان انفجارات کی تہ میں کارفرما ہوتا ہے۔

قرآنِ حکیم حیاتِ انسانی کا مکمل نظام ہے اور ہمیں اس لئے دیا گیا ہے کہ ہمارے دلوں میں بھی زلزلے آئیں۔ فضائل و فواضل کی معادن نکلیں اور علوم و معادن کے چشمے پھوٹیں۔

انسان کی طرح کائنات کی باقی اشیاء کو بھی ایک ایک قرآن یعنی نظامِ حیات دیا گیا تھا جس پر یہ نہایت تن دہی سے عمل کر رہی ہیں لیکن انسان قدم قدم پر اپنے نظام کو توڑ رہا ہے اور اسی لئے پٹ رہا ہے۔ اگر انسانی نظامِ حیات (قرآن) بجائے انسان کے کسی پہاڑ کو دیا جاتا تو پہاڑ برغبتِ تمام اس کی ہر دفعہ کو نباہتا۔ ہلتا، پھٹتا، چشمے بہاتا اور معادن کی ایک دنیا باہر پھینکتا۔

| | |
|---|---|
| لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۔ (حشر ۲۱) | اگر ہم یہی قرآن پہاڑ کو عطا کرتے تو وہ الٰہی خوف سے ہلتا اور پھٹتا۔ |

(۲۱)

نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۙ مَآ اَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ بِمَجْنُوْنٍ ۚ (قلم ۱-۲)

اس آیت میں "بِنِعْمَةِ رَبِّكَ" کا جملہ تشریح طلب ہے اگر بِنِعْمَةِ کی با کو قسمیہ قرار دیں تو معنی ہوں گے: "تمہارے رب کی نعمت (قرآن) کی قسم کہ تم مجنوں نہیں ہو" اور اگر نِعْمَة کے معنی "فضل" لئے جائیں تو معنی ہوں گے: "قلم اور قلم نے جو کچھ لکھا (قرآن) وہ اس حقیقت پر شاہد ہے کہ آپ اللہ کے فضل سے دیوانہ نہیں ہیں"۔

مسلمانوں نے قرآن حکیم کی دفعات پر عمل کر کے ثابت کر دیا کہ اس کی ہر ہدایت زندگی کا لازوال پیام ہے، پھر اس کے "شارحِ اعظم" کو دیوانہ کہنا کہاں کا انصاف ہے؟

آں حضرتؐ کی حیرت انگیز ہستی اور آپ کے انقلاب انگیز پیام پر قلم و دوات نے اس قدر لٹریچر مہیا کیا کہ دُنیا کے کسی اور مصلح کے متعلق اس کا عشر عشیر بھی نہیں لکھا گیا تو کیا تمام خدائی کی یہ آواز اس حقیقت کا اعلان نہیں کر

مَا اَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ بِمَجْنُوْنٍ

اگر یَسْطُرُوْنَ کو مستقبل کے معنی میں لیا جائے تو یہ آیت ایک بشارت بن جاتی ہے کہ پیروانِ اسلام اس قدر علوم و فنون پیدا کریں گے کہ تمام دُنیا کے مُعلّم تسلیم کئے جائیں گے اس وقت دُنیا پکار اُٹھے گی کہ اتنے بڑے بڑے مورخوں، فلسفیوں، محدّثوں، مفسّروں جغرافیہ دانوں، محاسبوں اور منجّموں کا قائد دیوانہ نہیں ہو سکتا۔

اہل اسلام کے علاوہ عُلمائے مغرب مثلاً کارلائل، نولڈکے، نکلسن، ولیم میور اور ڈریپر جیسے متعصّب نصرانیوں کو بھی آں حضرتؐ کی عظمت کا اعتراف کرنا پڑا۔ ہر چند کہ ان لوگوں نے آں حضرتؐ پر نکتہ چینی کی ہے لیکن ساتھ ہی آپ کی بلند تعلیم، تدبّر، دانش، سیاست اور دیگر رہنمایانہ اوصاف پر وُہ حسین مقالے لکھے ہیں کہ مَا اَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ بِمَجْنُوْنٍ کی تفسیر معلوم ہوتے ہیں۔

(۲۲)

رات کو چاند کی دھیمی دھیمی روشنی کیف و بہار کا کیا مست پیام دے رہی تھی۔

صبح ہُوئی تو کائنات اپنی تمام تر رنگینیوں کے ساتھ بے حجاب ہو گئی اور جب آفتاب طلوع ہُوا تو فضا میں نور کے چشمے اُبلنے لگے۔

یہ زندگی چاند کی روشنی ہے، بڑھاپا ظہورِ سحر اور موت طلوعِ آفتاب۔ اس کے بعد فضاؤں میں نور کے چشمے اُبلتے نظر آئیں گے۔

| | |
|---|---|
| كَلَّا وَالْقَمَرِ ۝ وَاللَّيْلِ إِذْ أَدْبَرَ ۝ وَالصُّبْحِ إِذَا أَسْفَرَ ۝ إِنَّهَا لَإِحْدَى الْكُبَرِ ۝ (مدثر ۳۲ تا ۳۵) | مہتاب کی روشنی کی قسم، ظہور سحر اور طلوع آفتاب کی قسم کہ آخرت حیاتِ انسانی کی ایک شاندار منزل ہے۔ |

(۲۳)

انبیاءؑ نے دُنیا کو عدل و احسان کی تعلیم دی اور استیصال شر کے لئے زندگیاں وقف کر دیں۔ ان حضرات کی آمد پر دُنیا دو حصّوں میں تقسیم ہوتی رہی، معاون اور مخالف معاون جنّاتِ ارضی و اُخروی کے حقدار بنے اور مخالف تباہی و ہلاکت کے شکار۔

انسانی ہدایت کے اس انقلاب آفرین نظام پر ایک مؤرخانہ نگاہ ڈالنے کے بعد یہ حقیقت واضح ہو جاتی ہے کہ بدکاروں کے لئے انتقام فطرت سے کوئی مفر موجود نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَالْمُرْسَلَاتِ عُرْفًا ۝ فَالْعَاصِفَاتِ عَصْفًا ۝ وَالنَّاشِرَاتِ نَشْرًا ۝ فَالْفَارِقَاتِ فَرْقًا ۝ فَالْمُلْقِيَاتِ ذِكْرًا ۝ عُذْرًا أَوْ نُذْرًا ۝ إِنَّمَا تُوعَدُونَ لَوَاقِعٌ ۝ (مرسلات ۱تا۷) | قسم ہے اُن ہستیوں کی جو دُنیا کو خیر و معروف کا پیام سناتی ہیں، جو گناہوں کے خس و خاشاک کو آندھی بن کر سمیٹتی ہیں، جو برشگالی ہواؤں کی طرح رحمت کی گھٹا ڈل کو کائنات کے ہر گوشے تک پہنچاتی ہیں جو دُنیا کو نیک و بد میں تقسیم کرتی ہیں جو کفر کی تاریکیوں کو شعاعِ نور بن کر چیرتی ہیں اور جو اتمامِ حجت یا تذکیر کے لئے احکامِ الٰہی سناتی ہیں کہ نتائجِ اعمال ٹل نہیں سکتے۔ |

(۲۴)

شاعر و ساحر میں ایک خاص تشابہ ہے، ساحر غیر حقیقی اشیاء کو حقیقی بنا کر دکھاتا ہے اور شاعر خیالی اشیاء کو جاذبِ قلب و نگاہ بنا کر پیش کرتا ہے۔ شاعر کا تمام زور تراشِ الفاظ پر صرف ہو جاتا ہے اور اس لئے دُنیائے عمل سے بمنازل دُور رہتا ہے۔ یہ فطرۃً مبالغہ

پسند حساس، استقلال و حوصلہ سے محروم، حُسن و رنگ کا دیوانہ اور جذبات کے ہاتھ میں ایک بازیچہ ہوتا ہے۔ یہ صاحب الرائے نہیں ہوتا، بلکہ گرگٹ کی طرح ہر لحظہ رنگ بدلتا ہے چونکہ شعر کہنا ایک آسان سا مشغلہ ہے جس میں دماغی تربیت، بلند علم اور تحقیق و تلاش کی ضرورت نہیں ہوتی۔ نیز اشعار داد کے لیے کہے جاتے ہیں، اس لیے شاعر سہل انگار، خود نما اور عیاش بن جاتا ہے اور اس کے پیرو بھی اسی قماش کے لوگ ہوتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وَالشُّعَرَاءُ يَتَّبِعُهُمُ الْغَاوُونَ وَالَمْ تَرَ أَنَّهُمْ فِي كُلِّ وَادٍ يَّهِيْمُوْنَ ۝ وَأَنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ مَالَا يَفْعَلُوْنَ ۝ (الشعراء ۲۲۴ تا ۲۲۶) | شاعروں کے پیرو گمراہ ہوا کرتے ہیں کیا تم دیکھتے نہیں کہ انہیں کسی اصول پر قرار حاصل نہیں ہوتا۔ یہ ہر وادی میں بے طرح گھوم رہے ہوتے ہیں اور ان کے اقوال کبھی شرمندۂ عمل نہیں ہوتے۔ |

تاریخ اسلام پر ایک سرسری نگاہ ڈالنے کے بعد یہ حقیقت بے نقاب ہو جاتی ہے کہ شاعر ہمیشہ زوال و ہلاکت کا قاصد رہا ہے۔ عرب میں آں حضرتؐ پہلے کئی ہزار فصیح البیان شعراء موجود تھے اور ساتھ ہی قوم عیاشی و پست اخلاقی کی انتہائی گہرائیوں میں گری ہوئی تھی جب اس قوم نے آنکھ کھولی اور ایشیائے وسطیٰ میں ایک لرزہ خیز سلطنت کی طرح ڈالی تو معاً شاعر معدوم ہو گیا۔ چند سو سال بعد مرگ و زوال کا یہ قاصد پھر کہیں سے نکل آیا عباسیہ کے بڑے بڑے راویوں اور شاعروں کا تذکرہ تاریخ میں محفوظ ہے۔ حماد کو ایک لاکھ قصائد جاہلیت یاد تھے۔ ابو تمام نے چودہ ہزار اور اصمعی نے سولہ ہزار ارجوزے یاد کر رکھے تھے اور ایک مرتبہ ابو ضمضم نے ہارون الرشید کو ایک سو عمرو نامی شعرا کا کلام سُنایا تھا جن کی صرف ردیفِ الف ڈیڑھ یوم میں ختم ہوئی تھی۔ ان شعرا کے قصائدِ مدحیہ کا اثر لازماً سلاطین عباسیہ پر پڑتا تھا چنانچہ اس خاندان کے چند آخری فرمانروا کاہل و کم کوش ہو گئے اور سیلابِ تتار میں تنکوں کی طرح بہہ گئے۔

اُندلس میں عربوں کو تبھی زوال آیا، جب وہاں سینکڑوں شاعر پیدا ہو گئے تھے یہاں تک کہ سرکاری خط و کتابت بھی شعروں میں ہوتی تھی۔

ایران میں غزنوی، تیموری اور سلجوقی سیلاب کی طرح اٹھے اور جھاگ کی طرح بیٹھ گئے۔ اس فوری زوال کی ایک وجہ شعراء کی یادہ گوئی تھی۔ ان کے قصائد سے سلاطین کو دارائے ارض و سما ہونے کا دھوکہ لگ جاتا تھا۔ نتیجۃً وہ اپنی غفلت و ناداتی کا شکار بن جاتے تھے۔ محمود غزنوی کے دربار میں کم و بیش چار سو شاعر تھے۔ ملک شاہ اور سنجر کے درباری شاعروں سے کون آگاہ نہیں۔ صفوی خاندان نے کم و بیش تین سو برس تک حکومت کی اور اس عرصے میں ایک بھی کام کا شاعر پیدا نہ ہوا۔ وجہ ظاہر ہے کہ شاعر صرف دورِ انحطاط میں پیدا ہوتا ہے اور دورِ عروج میں ناپید ہو جاتا ہے۔ ہندوستان میں اردو شاعری کا عروج محمد شاہ رنگیلے کے عہد سے شروع ہوتا ہے اور یہی وہ زمانہ ہے جب خاندانِ مغلیہ کے آثارِ زوال ہر سو عیاں تھے۔ شاہ عالم ثانی نواب آصف الدولہ اور بہادر شاہ ظفر کے زمانہ میں شاعری کا وہ چرچا ہوا کہ طوفان شعر میں خاندانِ مغلیہ کا ٹمٹماتا ہوا چراغ گل ہو گیا۔

آج[1] کہ ہندوستان کا زوال بحدِ کمال پہنچ چکا ہے، شاعری پورے جوبن پر ہے۔ آئے دن شہروں میں شاعروں کی محفلیں جمتی ہیں۔ دس بیس سبزہ سر امل کر بیٹھ جاتے ہیں ایک صاحب ایک ہی شعر کو بار بار پڑھتے اور داد لینے کے لئے سامعین کی طرف آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھتے ہیں، سامعین شعر کو سمجھیں یا نہ سمجھیں "خوب مکرر، واللہ قلم توڑ دیا، سبحان اللہ اور آہا ہا کے نعرے لگاتے ہیں اور شاعر صاحب "بندہ نوازی" قدر دانی، ہیچ کیا ہوں، نالائق پاجی جو کچھ ہیں جناب ہی ہیں"، کہہ کر داد وصول کرتے ہیں مشاعرے

---

[1] سنہ ۱۹۴۲ء

شیطان کے دو سینگوں میں سما جاتی ہے۔ اور ہم عرض کر چکے ہیں، کہ پیشانی طول جسم کا سولھواں حصّہ ہوتی ہے۔ تو شیطان کے جسم کی لمبائی پانچ کھرب بیس ارب میل ہونی چاہیئے۔ اور چوڑائی بھی اسی نسبت سے۔ اتنا بڑا شیطان کھڑا کہاں ہوتا ہوگا۔ زمین سے سورج نو کروڑ پینتیس لاکھ میل دور ہے۔ اور شیطان کی لمبائی سوا پانچ کھرب میل۔ اگر شیطان کو زمین پر کھڑا کیا جائے، تو سورج اس کے ٹخنوں سے بھی نیچے رہ جاتا ہے۔ اسے شیطان کے سینگوں تک پہنچانے کا کیا انتظام کیا جاتا ہے۔ اور اتنا بڑا شیطان زمین میں سماتا کیسے ہے؟

یہ ثابت ہو چکا ہے کہ زمین تقریباً گول ہے۔ اور زمین کے کسی نہ کسی حصّے پر ہر وقت سورج طلوع ہوتا رہتا ہے۔ یعنی اوقات مسلسل محوِ سفر رہتے ہیں۔ کلکتہ کی صبح چند لمحوں کے بعد بنارس پہنچتی ہے۔ پھر دہلی۔ پھر لاہور۔ پھر پشاور۔ پھر کابل۔ وعلیٰ ہذا القیاس۔ جس کا مطلب یہ ہوا کہ سورج ہر وقت شیطان کے سینگوں کے درمیان رہتا ہے۔ چونکہ ایسی حالت میں نماز ناجائز ہے۔ اس لیے مسلمانوں کو نماز بالکل ترک کر دینی چاہیئے۔

## حدیث کا علم الجغرافیہ

حدیث کا علم الافلاک آپ پڑھ چکے۔ اب یہ سنیئے کہ موسم کس طرح بدلتے ہیں۔ ہم اور آپ تو اتنا ہی جانتے ہیں۔ اور حقیقت بھی یہی ہے کہ گرما میں ہم سورج کے قریب ہو جاتے ہیں اور سرما میں دُور۔ اس لیے گرمی و سردی۔

مجامعت کرنے لگے تو یہ دعا پڑھ لے بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ جنبنا الشیطان وجنب الشیطان ما رزقنا (اے اللہ! مجھے اور میری اولاد کو شیطان سے بچا) اس کی اولاد کو شیطان کبھی گمراہ نہیں کر سکے گا"۔ (بخاری ج ۲ ص ۱۴۷)

کتنی امرت دھارا قسم کی دعا ہے۔ کہ نہ قرآن کی ضرورت باقی رہی اور نہ رسول کی۔ اس لیے کہ قرآن و رسول کا کام تو ہدایت ہے اور جس بچے کے گمراہ ہونے کا امکان ہی باقی نہ رہا۔ قرآن و رسول اس کے کس کام کے؟

**حدیث کا علم الصوت** مرغ کیوں بانگ دیتا ہے۔ گدھا کیوں ہینگتا ہے۔ گھوڑا کیوں ہنہناتا ہے۔ شیر کیوں دھاڑتا ہے اور ہاتھی کیوں چنگھاڑتا ہے؟ ان تمام سوالات کا حل تو مشکل ہے۔ البتہ ایک دو سوالات کے جوابات حاضر ہیں:

"ابو ہریرہؓ رسول اللہ صلعم سے روایت کرتے ہیں کہ جب تم مرغ کی صدا سنو تو اللہ سے فضل کی دعا مانگا کرو۔ اس لیے کہ اس وقت مرغ کو فرشتہ نظر آیا کرتا ہے۔ اور جب گدھے کی آواز سنو تو شیطان سے پناہ مانگو۔ اس لیے کہ وہ شیطان کو دیکھ کر ہینگتا ہے"۔ بخاری ج ۲ ص ۱۴۷)

ع حقیقت خرافات میں کھو گئی

## حدیث کا علم الآداب

اگر کوئی شخص کسی محفل میں جا کر تین مرتبہ سلام کرے۔ اور ہر بات کو تین تین مرتبہ دُہرائے تو آپ اُسے کب تک برداشت کریں گے؟

عن انس عن النبی صلعم انہ کان اذا سلّم سلّم ثلاثاً واذا تکلّم بکلمۃٍ اعادھا ثلاثاً۔

حضرت انسؓ کہتے ہیں کہ حضورؐ کی یہ عادت تھی کہ وہ تین مرتبہ سلام کہتے۔ اور ہر بات کو تین تین مرتبہ دہراتے تھے۔

(بخاری ج ۱ صـ۲۰)

حضور علیہ السلام کے بے شمار اقوال و خطبات ہمارے سامنے موجود ہیں کہیں بھی کسی بات کو تین تین مرتبہ دُہرایا نہیں گیا۔ ہاں اگر کسی نے دو چار مرتبہ ایک ہی سوال پوچھا ہو تو آپ نے ایک ہی جواب اتنی ہی مرتبہ دُہرا دیا ہو گا۔ ورنہ ہمارے رہبر فطرتِ انسانی کے بہت بڑے ماہر اور مزاج شناس تھے۔ وہ افصح العرب والعجم تھے۔ انھیں یہ چھوٹی سی بات یقیناً معلوم ہو گی۔ کہ تکرار تنافر پیدا کرتا ہے۔ اور کلام کو درجۂ فصاحت سے گرا دیتا ہے۔

ایک اور حدیث سُنیے:

"حذیفہ کہتے ہیں کہ حضور علیہ السلام کھاد کے ایک ڈھیر کے قریب آئے اور کھڑے ہو کر پیشاب کر دیا۔"

(بخاری ج ۱ صـ۳۶)

اس حدیث کو بخاری اور مسلم نے دو دو مرتبہ دہرایا ہے۔ لیکن امام مالکؒ

**حدیث کا علم التولید** رحم مادر میں بچہ کیسے بنتا ہے۔ نر و مادہ کی علامات اس میں کس منزل پہ کس طرح پیدا ہو جاتی ہیں۔ اور وہ ماں یا باپ یا دونوں کے خدّ و خال کس طرح حاصل کر لیتا ہے۔ کوئی نہیں بتا سکتا۔ یہ فطرت کے وہ رموز ہیں جنہیں کوئی ماہر فطرت آج تک نہیں سمجھ سکا۔ لیکن ہمارے علما ان مسائل کو صدیوں پہلے حل کر چکے ہیں:

"مرد کا نطفہ سفید ہوتا ہے، اور عورت کا زرد۔ انزال کے بعد یہ ہر دو قسم کے نطفے مل جاتے ہیں۔ اگر مرد کا نطفہ غالب آجائے یعنی یہ مرکب مائل بہ سفیدی ہو تو اللہ کے حکم سے بچہ پیدا ہوتا ہے۔ ورنہ بچی" (مسلم ج ۱ ص۱۴۶)

ماہرین تولید اس امر پر متفق ہیں، کہ عورت کا نطفہ مقدار میں بیحد کم یعنی بمشکل ایک آدھ قطرہ ہوتا ہے، اور مرد کا کافی زیادہ۔ اگر ان دونوں کو ملا دیا جائے تو عورت کا نطفہ نظر تک نہ آئے۔ چہ جائیکہ وہ نطفۂ شوہر کا رنگ بدلتا پھرے۔ اس صورت میں چاہیئے تو یہ تھا کہ مجامعت سے ہمیشہ لڑکا پیدا ہوتا۔ لیکن حالت یہ ہے کہ لڑکیاں زیادہ پیدا ہو رہی ہیں، اور لڑکے کم۔

علمائے جدید نے واضح کیا ہے کہ بچہ دانی کے عین سامنے ایک باریک سا خوردبینی انڈا منتظر رہتا ہے۔ جونہی مجامعت کے وقت مرد کے نطفہ کا کوئی قطرہ اس سے چھو جاتا ہے، تو یہ دونوں ایک

دوسرے کو مضبوط پکڑ لیتے ہیں۔ اور آہستہ آہستہ سرک کر رحم کے اندر چلے جاتے ہیں۔ رحم کا منہ بند ہو جاتا ہے۔ اور تکوینِ جنین کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے۔ تولید کے لیے نطفے کا صرف ایک مہین سا ذرہ استعمال ہوتا ہے۔ اور باقی بہہ کر باہر آجاتا ہے۔ بس یہ ہے داستانِ تولید۔

خدّ و خال کے متعلق ارشاد ہوتا ہے:

"مجامعت کے وقت اگر مرد کا انزال عورت سے پہلے ہو، تو بچہ" باپ پہ جاتا ہے، ورنہ ماں پر"۔ (بخاری ج ۲ صـ۱۴۹)

داد دیجیے اس مُلّا کو کہ فطرت کے ایک نہایت مخفی راز کو کس بے تکلفی، صفائی اور آسانی سے بے حجاب کر دیا ہے۔ اب یورپ ہمیں یہ طعنہ تو نہیں دے گا۔ کہ مسلمان کائنات پہ غور نہیں کیا کرتے۔ اور کہ وہ جاہل نااہل اور نالائق ہیں۔ ذرا پیش تو کرے ہمارے اس ریسرچ کے مقابلے میں کوئی اپنی تحقیق ؎

میں لایا ہوں پکڑ کر شیر تحقیق
تم اپنے فنبل معنی کو لاؤ!

اگر آپ چاہتے ہیں۔ کہ آپ کے ہاں ایسی اولاد پیدا ہو جو فرشتوں سے زیادہ پاکیزہ اور ابلیس کی زد سے بالکل باہر ہو۔ تو لیجیے نسخہ حاضر ہے:

"ابن عباسؓ حضور سے روایت کرتے ہیں، کہ جب کوئی شخص

محسوس کرتے ہیں۔ گرمی میں زمین کے خاکی ذرّات گرم ہو جاتے ہیں اور چونکہ یہ ذرّات پہاڑوں پہ کم ہوتے ہیں۔ اِس لیے وہاں مقابلۃً ٹھنڈک ہوتی ہے۔ لیکن حدیث کہتی ہے:

"ابو ہریرہؓ آنحضرت صلعم سے روایت کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ جہنّم نے خدا کے پاس شکایت کی کہ میرا دم گھٹ چلا ہے۔ اِس لیے مجھے سانس لینے کی اجازت دیجیے۔ اللہ نے کہا کہ تم سال میں صرف دو سانس لے سکتے ہو۔ چنانچہ اس کی ایک سانس سے موسم گرما اور دوسری میں موسم سرما[1] پیدا ہو گیا۔ لیکن دنیا کی گرمی و سردی سے جہنّم کی گرمی و سردی بہت زیادہ ہے۔"

(بخاری ج ۲ صـ ۱۴۳)

لیکن یہ سمجھ میں نہ آیا۔ کہ ہر سال گرمیوں کے موسم میں صرف وہی علاقے اس سانس کی لپیٹ میں کیوں آتے ہیں۔ جو خط استوا کے قریب ہیں۔ اور سارا یورپ۔ سائبیریا۔ گرین لینڈ اور کینیڈا وغیرہ کیوں بچ جاتے ہیں؟ اور یہ بھی تو فرمایا ہوتا۔ کہ گرمیوں میں پہاڑوں پہ کیوں گرمی نہیں ہوتی؟ وہاں تک اس سانس کا اثر کیوں نہیں پہنچتا؟ اور سردیوں میں خطِ استوا کا علاقہ کیوں گرم رہتا ہے؟ معلوم ہوتا ہے کہ جہنّم نے زمین کو دو حصّوں میں بانٹ رکھا ہے۔ سردیوں میں وہ اہلِ یورپ کی خبر لیتا ہے اور گرمیوں میں ہماری۔ سچ ہے انصاف اچھی چیز ہے۔

---

[1] کہتے ہیں کہ دوزخ کا ایک حصّہ سخت سرد اور دوسرا سخت گرم ہے۔

ماہرین طب کا یہ متفقہ فیصلہ ہے۔ کہ

**حدیث کا علم الطب:-** مکھی ایک نہایت خطرناک جانور ہے۔ جو مہلک امراض کے جراثیم ایک جسم سے دوسرے جسم تک منتقل کرتی رہتی ہے۔ تپ دق کا مریض بازار میں تھوکتا ہے۔ تھوک پہ مکھیاں جمع ہو جاتی ہیں۔ اپنے پروں اور ٹانگوں کے ساتھ لاکھوں زندہ جراثیم لے کر اڑ جاتی ہیں۔ کچھ حلوائی کی دکان پہ چلی جاتی ہیں اور کچھ گھروں میں داخل ہو کر اشیائے خوردنی پہ آبیٹھتی ہیں۔ اور کھانے والا ان امراض کا شکار بن جاتا ہے۔ یہ ہیضہ، یہ دق، یہ پیچش، یہ تپ محرقہ اور بیسیوں دیگر امراض مکھیوں کی مہربانی کا نتیجہ ہیں۔ اس لیے علمائے صحت نے ہمیں سخت تاکید کر رکھی ہے۔ کہ اشیائے خوردنی کو مکھیوں سے بچاؤ جس چیز پہ مکھی بیٹھ جائے، اسے ہرگز نہ کھاؤ۔ اور مکھیوں کو تباہ کرنے کے لیے فلاں فلاں وسائل سے کام لو۔ لیکن حدیث کہتی ہے:

| | |
|---|---|
| اذا وقع الذباب فی شراب احدکم فلیغمسہ ثم لینزعہ فان فی احدی جناحیہ داء وفی الاخری شفاء | اگر مکھی شربت وغیرہ میں گر جائے تو اسے پوری طرح غوطہ دے کر باہر نکالو اسلیئے کہ اس کے ایک پر میں بیماری ہوتی ہے اور دوسرے میں شفا۔ |

(بخاری جلد ۲ صفحہ ۱۴۸)

مکھی بیت الخلا سے اڑ کر آتی ہے۔ پر اور ٹانگیں غلاظت سے لتھڑی ہوئی ہیں۔ اور مولانا اس کے دوسرے پر میں شفا تلاش کر رہے ہیں۔

